کھلونکر بند کر دی ضعف میری چاک کی آنکھونکو
ڈرینگی جانکر وہ زخم قلب خونچکان میرا

نجائی بیچی ضعف پر وسعت زمانیکی
کلیجے کی تڑپ بھی کچھہ کریگی امتحان میرا

زمین سی بیٹھ اوٹھتی ہی کہتا ہون کہ سر کین
اوٹھائیگا مری لاشہ کو خود درد نہان میرا

نقوش آب کی صورت برائی نام مٹنا ہی
مین دیکھونتو فلک کبتک مٹاتا ہی نشان میرا

اونھین سی پوچھئی صدمہ سرینگی جلدی اوٹھکا
کلیجے سی لگائی بیٹھی ہین جو آشیان میرا

ہٹی کا کیا کہ مثل خامۂ حکاک ہی گردون
قدم کی نقش سی بھی کم ہی کیا نام ونشان میرا

علامت کچھہ نپائی جب شب فرقت مین بولا
نجانی رہگیا کب مر کی قلب ناتوان میرا

شب فرقت کا جاگا تہا نہ کیا آئنہ اس سی
دکہاتین مجکو آنکہین زخم قلب خونچکان میرا

مثال ریگ ساعت کیون نہ اولٹی سانس لین یارو
زمین آخر اولٹکر بنگئی ہی آسمان میرا

تمہارا ناز پروردہ بہی مثل برمردہ ہی
جگر کی اب خبر لو دل تو تہا ہی نیمجان میرا

مثال کلک جب دل ہو گئی کیونکر زبان کہولون
مرا ہی زخم دل بنجائیگا زخم زبان میرا

نکلکر دم شب فرقت نکیونکر تخلیہ کر دی | جگر سی کچھ کہیگا حال قلب ناتوان میرا
تڑپتی ہین زمین پر رہ کے کیون اوڑتی ہی فرقت مین | یہین کیا دفن ہونگا دم نکلتا ہی جہان میرا

غزل ۲۴

کہونکیا ایک ساعت جب ہوئین ماہ و مہر دو گردش
جو کچھ ہی خوب ہی حال زمین و آسمان میرا

شعراا

طلسم تہا کہ شعاعون مین آفتاب آیا | ہزار ہات پہ اک ساغر شراب آیا
کہو مغان سی مبارک خم شراب آیا | زمین یہ پاک ہوئی اب کہ آفتاب آیا
نہ شرم ای شب وصل اگر تو خواب آیا | غرض وہ نہین یوہین نیند آئی یا حجاب آیا
یہ اتحاد تہا قاصد تو کیون عتاب آیا | کہا تہا دل نی جو میری وہی جواب آیا
نزاکتون کی مقابل مین آب آب آیا | غشی جب آئی وہ نہین ہوش مین گلاب آیا
مقابل رخ روشن جب آفتاب آیا | چراغ روز بنا اسقدر حجاب آیا
سبب یہ تہا کہ جو مستو مین انقلاب آیا | جدہر وہ آنکھ پہری ساغر شراب آیا

شراب پیکی جو بیٹھی تو ذکر خواب آیا
ہماری بخت سی نشۂ مین بہی حجاب آیا

ہمین تو اپنا سمجھتی ہوئی حجاب آیا
یہ روشناس کہا تکا تہا جو شباب آیا

چہپی وہ آئینہ مین جاکے بے حجاب آیا
نیا نیا جو وہان عالم شباب آیا

رگون سی سر مین مگر نشۂ شراب آیا
طنابین کہنچگئین گردنپہ آفتاب آیا

اجل کہا او سی نا واقفان فرقت نی
جب ایک عمر گذرنے پہ مجکو خواب آیا

نہ مجہسی آپ بہی آسکی امید رکہیے گا
طلب بغیر تو موت آئی یا حجاب آیا

خدا نہ جوہر شمشیر سی نصیب کری
جگر کو جہان دیا وہ میسر آب آیا

ہین ہی تو تہا سبب راحت عالم
مری ہی نیند کی وٹرنیسکی خواب آیا

ہماری آنکہسی تر ہوگئی پسینہ مین
جب آئی شرم تو تمکو نہ کچہہ حجاب آیا

بغیر رزق تو تہا ہی زمانہ ای گردون
لگایا قفل کہ پانی پہ ہر حباب آیا

زمانہ تیرہ و تاریک تہا جو زلفون سی
چراغ حسن لیے عالم شباب آیا

جب آئی شرم تو وہ تر ہوئی پسینے مین
پسینہ آیا تو پہر دوسرا حجاب آیا

وہ مست تہا مری آنیسے جوش یہہ کہا یا
اودتر کے طاق سے خود شیشۂ شراب آیا

خدا کی شان کہ شرم آئی عکس آئینہ سے
وہ اجنبی ہوئی خود بہی جب شباب آیا

نشانِ تجلیِ رخ ہی سنے لکہا کاغذ
نہ سمجہی کوئی کہ سادہ سا اک جواب آیا

بہر طریق ہوا عاشقون ہی کا مطلب
وہ سوئی چین سی مجکو اگر نہ خواب آیا

اسی سی اونکی بہی پردیکی حد سمجہ لیں سب
حجاب چشم مین آیا اگر حجاب آیا

مریضِ ہجر ہون شکوہ ہی گر تو اتنا ہی
عیادت تو نکو بہی میری کبہی نہ خواب آیا

دہمک نے پاؤنکی تربت مین یہ کہا مجہسے
خبر تجہی نہین یہان عالمِ شباب آیا

کسی سی بات کرین کیا وہ صورتِ تصویر
جو رخ پہ رنگ بہی آیا تو اک حجاب آیا

تمہارے طرح سی اوسکو نہ دیکہتا کوئی
حجاب چشم مین بیکار کو حجاب آیا

یہ کسکی نرگسِ جادو نے کر دیا ذیقدر
جگہ دی آنکہونمین لوگون نے تو جب خواب آیا

یہی سمجھکے دکہاتی وہ چاند سی صورت
حجاب سے بھی نہ کیا پردہ جب حجاب آیا

مثال ساحل دریا ہی بدنصیب ہنو
لبون کو کاٹ دیا وہ میسر آب آیا

پناہ حسن سے ہی عکس آئنہ اوسکے
ہٹا جو غیر پہ وہ عالم شباب آیا

کوئی تو ایسا ہی اوسکو کمال حاصل ہی
کہ نیچی آنکھ ہوئی سب کی گر حجاب آیا

یہ اونکا روز کا ہی قبر دوڑنا کیسا
سمجھ چکا کہ وہان عالم شباب آیا

جہان مین تمسی زیادہ حسین شاید ہے
پسینہ آگیا تمکو بہی جب حجاب آیا

جری کی زخم سی بڑھتی ہی اور بہی ہمت
گڑی جو دل مین سنان آگ پر کباب آیا

شرار کرینگی عاشقو نہ کچھ چشمک
کمر کسے ہوے جب آگ پر کباب آیا

برنگ سبزہ تو ضبط عطش ہوا شبنم
نہ تا یہ آب گیا مین مجھی تک آب آیا

وہ اور لوگ ہین غنچو نکی جو چٹک مین سوئے
ہمین تو سبزہ صفت زیر پا بھی خواب آیا

تگرگ بار ہو گردون تو شکر لازم ہے
جہان کے واسطے بن بن کی دانہ آب آیا

وہی اب آنکھیں ہین جو نیند کو ترستی ہین
تہہِ قدم کبھی مخمل کی طرح خواب آیا

کسیکے آنکہ کا احسان اب نہین مجہپر
لحد پہ جو مری آیا پئے ثواب آیا

بھرا ہوا تھا نجانے یہ کبکا ای گردون
برس پڑا مری تربت پہ جب سحاب آیا

بھرے تھے کوٹ کے موتی وس آنکھ مین ایسے
کسی بہانے سے جب رو لیئے تو خواب آیا

عدم مین بھی یہی رونا ہے روز کا ماہر
کہ بھر بھرائی ہوئی آنکھ سے حباب آیا

بس یہی کام اونھون نے سحر و شام کیا
پھر کے آنکھوں تمہین تہکی قلب مین آرام کیا

دل کے گھر مین اونھون نے اگر آرام کیا
پھر کے آنکھوں مین تماشائی ہر بام کیا

جلسے آئی ہی جوانی یہی دیکھا ہمنے
جاگ کر رات کٹی صبحکو آرام کیا

اسکو کیا کہتی ہین یون جاگ کے کاٹین راتین
وصل کی شب جو ہوئی شام سی آرام کیا

عمر بھر ناز اوٹھاتا تو کوئی سے شے ہنوا
لاش دم بھر کو اوٹھائی تو بڑا کام کیا

غزل ۲۶ — وله — شعر

صلح منظور تھی تو حسن کو لڑنا ہی نتھا — عکس کو آئینہ کے بیچ مین پڑنا ہی نتھا

دیکھی تھی جسکی نگھیں ملتی کہ لڑنا ہی نتھا — جسکو کہتی ہین بگڑنا وہ بگڑنا ہی نتھا

اونسی نظرون مین بھی صلح تو مین نے سمجھا — آنکھین لڑنا جسے کہتی ہین وہ لڑنا ہی نتھا

غزل ۲۷ — شعرا

کیا ہوا لطف ہوا جو اشارے سے جھکا

سرو کو سامنے وہ سرو قد کے اکڑنا ہی نتھا

جلال حسن اونہین نشہ شباب ہوا — جو منہ تھا چاند سا آخر کو آفتاب ہوا

غزل ۲ — وله — شعر ۸۳

تم نہ تھے جبتک جہان کا بزم بھی ناساز تھا — چنگ افتادہ جہان تھا اک پڑی آواز تھا

عکس آئینہ بھی نا واقف تھا گو دمساز تھا — خود سے بھی بیگانہ تھا جب دلمین میری ساز تھا

رقص مین رنگین صدا کو جب چمن سن ساز تھا — پنکھڑی کھلتی کلی کی شعبہ آواز تھا

حاضری سے اپنی اپنی روز و شب کو ناز تھا
کیا اشارہ اونکی آنکھوں کا زمانہ ساز تھا

عکس آئینہ کو بھی تجھ دعویٰ انداز تھا
تھیں ادائیں تو کسیکی اور کسیکو ناز تھا

ضعف جب ساری مرا ہنگام نہم ساز تھا
چنگ کا نالہ شکست رنگ کی آواز تھا

سوز دل سے جسم میں اعراض کا انداز تھا
جب سپند آتش پہ تھا آواز ہی آواز تھا

کھلتی کلیوں کو تو اچھا اک ہنسی سے ساز تھا
بو ہوا پر کیوں نہیں کیا اونہیں رنگ ناز تھا

نے تمہارے کیا مزاج ساز بھی نا ساز تھا
چنگ کی نوبت یہ تھی اک بند سی آواز تھا

ضعف میں جب طائر تصویر سے کچھ ساز تھا
رنگ کا تھمنا بدن پر مانع پرواز تھا

کچھ وہی جانیں کہ کس کا حال جب ممتاز تھا
جام میں مے تھی اور اون آنکھوں میں خواب ناز تھا

مثل شہنائی صدا [illegible] تو ناز تھا
یا وہی میں اونکی منھ سے صاحب آواز تھا

ایک ہونے پر تمہاری تجلی کے یوں تھے لوگ
دوش صرصر پر جنازہ صور آواز تھا

بوے غنچہ بنگیا تھا کیا میں ہنگام گناہ
لاکھ پردوں میں تھی پنہان تو پردہ باز تھا

همت مردانگی غم کے شکنجون مین خموش
جنتری مین تار جب کھچتا تھا بے آواز تھا

تیرگی شامِ فرقت مین یہ گم تھی روشنی
دست نالہ مین چراغِ شعلہ آواز تھا

لاغرونکی دم نکلنے سے ہلی کیون نہ وہ
ہچکیان مضراب نالہ تار کی آواز تھا

میری نالون کا تمھین دھوکا تھا زلفونکی قسم
سائین سائین رات کرتی تھی مین بے آواز تھا

وہ مری شرم گنہ تھی سرنگون رہتی تھی جو
سب سے منھ جسنی چھپایا تھا وہ میرا راز تھا

سوزِ دل سی تک وڑا تھا یہ مرا فرقت کی شب
منھ کا عالم تھا کہ اک مہتاب آتشباز تھا

سانس دی آخر فلک نے کہکشان کے نام سے
اسقدر عالم مری نالون سے پر آواز تھا

نازا وٹھائے لاش اوٹھانے کا سبب یارا یہ تھا
نازا وٹھانی پہ ہمین اپنی بہت کچھ ناز تھا

بڑھ گئی خودبینیون سے اور بھی رخ کی صفا
خود وہ کیا تھا آئنہ جسکا جلا پرداز تھا

پھیل کر آیا پپوٹون سی گلِ رخسار پر
اسقدر کا جل اون آنکھونکا نظر انداز تھا

ہو رہا تھا قتل کرنی کا مری جب مشورہ
منھ تھا ہر سوفار کا اور گوش تیر انداز تھا

ہجر مین سُنتا کوئی کیونکر مری فریاد کو
دُود دل ہنگام نالہ سُرمۂ آواز تہا

قتلِ ناحق کا ہوا آخر کو بدلا کچہہ نکچہہ
خونِ زنگِ تیغ تہا اور دستِ دو صیقل ساز تہا

پیش آتا راستی سی کسطرح گردُون دُون
جو حسین تہا مجہسے وہ مثلِ کلہ کجباز تہا

دیکہے دل دستہ کہو کر اونسی کیونکر پنجہون مین
جان کر انجان تہی کا عجب انداز تہا

دستکاری ہین تجہی اظہار کی حاجت نہین
آئینہ شمشیر تہی خود حال صیقل ساز تہا

پہوٹتی کیونکر برنگِ بو نہ آخر بات بہی
غنچۂ گل مین تہی نکہت میرے دلمین راز تہا

وہ تو وہ ایبیخودی مجہ تک نہ آئی کچہہ صدا
ٹوٹنا دل کا مری اسطرح بے آواز تہا

اونگلیان کانو مین دیکر پڑ رہتا کسطرح
بولتی رانونکا سناٹا مرا دمساز تہا

تیر چل جاتی تہی اولٹی خونکی دہارونکی ساتھ
سخت جانونکا نشانہ خود بہی تیر انداز تہا

شوق کی نظرون نے کام اپنا جو کرنا تہا کیا
بیخبر کیون اوٹہتے اونکا خوابِ ناز تہا

اک اشارے مین قلم کرکے کہنچ گئے کیونکر حضور
آپکو اپنی کشش تو پر بہت کچہہ ناز تہا

ایک دن تھا یہ زور ابر و باد و دود آہ — خود چراغ زیر دامن شعلۂ آواز تھا

دیکھہ تو حسرت نمین کیسی ن لگی جاتی تھی پیٹھہ — کون تربت پر مری محو خرام ناز تھا

وائی بیدردی غم آیا او سپہ بھی کچھہ مجھہ پہ رحم — قوس سے کتنا گریزان دست تیر انداز تھا

خدمت ظالم لگا دیتی ہی دہبا کچھہ نہ کچھہ — تیغ جب وہ چلی تھی میلاد صیقل ساز تھا

کیون نہو جاتا فنا طعن زبان سے ضعف مین — مجکو آوازہ شکست رنگ کا ناساز تھا

اتنی مدت تک تو رکھی تھی امانت اونکی بات — کچھہ نشان تھی وہ سمجھہ دلمین جہان پر راز تھا

سایۂ طائر کی صورت حسرت نالہ رہی — کہل کے رہجاتا نہ کیونکر منھہ بی آواز تھا

رہگیا تھا کیا یوہین خالی پھڑک کر قید مین — تیلیونکی جا قفس مین ہر پر پرواز تھا

آئنہ لیکر مین اونکی ہاتھہ سے نادم ہوئی ن — ایسی ہی کوئی ادا تھی جسپہ اونکو ناز تھا

میرے آگے تیلیان توڑین نہ قید قفس — زور بازو پر کبھی مجھکو بھی اپنی ناز تھا

کیونکر اب سے میر نشانی مین خطا کرتے خدنگ — گوشمالی کمان مین دست تیر انداز تھا

کس سے پوچہون نہ رہا تہا دو نو غمین کسکا تلخ تر
منہ مین افعی کے تہا چہالا میرے دلمین راز تہا

دل پہ جو گذری وہ رنگ رُخ نے منہ پر کہدیا
وہ چہپاتا کسطرح جسکا درد راز تہا

دیکہتی تہی خود جوانی اولٹی آنکہون سے اوسی
فرق پر اونکی کلاہ کج کا وہ انداز تہا

یاد ابرو مین بہی ٹہری مثل نالہ دوست بہی
آنچ تہی تلوار کی یا شعلۂ آواز تہا

ذکر کیا اونکا خود اپنی ادا پر گر پڑی
جہلکی دکہلا کر پلٹ جانیکا وہ انداز تہا

میری مر جانیکا دہوکا کیون ہوتا ہجر کو
شب بہی سناٹی مین تہی اسطرح بے آواز تہا

بوجہہ اونکا خود لونین کے سر پڑا انجام کار
وہ اوٹہالاش تہے لاشہ اوٹہانے سے ناز تہا

طائر تصویر ہون کیونکر چہپاتا در قید
رنگ کا اوڑنا دلیل حسرت پرواز تہا

بعد بربادی کہلا مجہپر کہ انسان تو تہا
بوئے گل یا گرد رہ یا دود یا آواز تہا

آتی دیکہا تیر اور اپنی نہ جا سے ہل سکا
یون نظر گاڑی ہوے مجہپر قدر انداز تہا

مثل نقش پا ہوا آخر وہین پیوند خاک
لوگ اوٹہاتے کسطرح کیا مین تمہارا ناز تہا

پہلی اوناوک فگن تیری نظر ہی تہی ہدف
کچھہ خبر اپنی ہی تہی مجھپر جو تیر انداز تہا

زور بازو نے کیا تہا بوئے غنچہ جب مجہی
سو قفس تہی پر نہ اک بہی مانع پرواز تہا

پیچھے ہٹنے پر ظالم کے گمان نیک کر
جو کشیدہ تہا وہی تو ہات تیر انداز تہا

ہات اپنی اینٹھی جاتی ہین یہ ہین سے نزع مین
ہمکو اعضا کی رفاقت پر کیسیا ناز تہا

جاؤ بیجا کچھہ نہ دیکھا اسطرح لیٹی ردا
تہا جوانی کا جو سونا قہر کا انداز تہا

بند ہوتے میکدہ کی راہ کیونکر واعظو
جب نظر کی در شمال باب توبہ باز تہا

اب جانین کسکی سازش سے گئی جنت کی چیز
اک بناوٹ کی غشی تہی لیک خواب ناز تہا

آفرین دل کو کہو سکی ہی تہی کوئی بساط
ایک عالم نے اوٹہایا جسکو وہ ناز تہا

سخت جانی ہو گئی تیری رسوائی عیش خلق
دم ہیلا کیونکر نکلتا روح پرور ناز تہا

حسن کی نیرنگیان دیکھین مگر سمجھے نہ یہ
شعبدہ تہا سحر تہا جادو تہا یا اعجاز تہا

حال شیشہ کا تسبیح سے آئی خبر کہلا
کیون نہ آتا اک زبان سو پردہ دلومین راز تہا

مورد انتظار ہر دم ہو گئے ڈر انجام سی
بعد ناوک تہا ہدف پہلی نظر انداز تہا

چشم زخم جوہر شمشیر سی آخر ہوا
کتنا ہلکا خون کا تیرا شہید ناز تہا

اونکی چھیڑین کچہہ چلی جاتی جو تہین سوتے مین بہی
چشم کی گردش سی گہوارہ خواب ناز تہا

اور تہین باتین جہان اک تہمت نالہ بہی تہی
بولتی تہی رات فرقت کی مینے آواز تہا

کاندہا دیکر ضد مری کہاتی تو سب کہنے لگے
پاؤن پھیلاتا نکیون آخر شہید ناز تہا

ای معاذ اللہ سبکی پر یہ سنگینی مری
ایک عالم سی اوٹہا جو وہ میرا ناز تہا

کاندہا دینی کی تو چرچے ہو رہے تہی راہ مین
لاش اوٹھائے جسکو جاتی تہی وہ کسکا ناز تہا

گم ہوئے تہی ہوش جب غیرون مین تو کوئی نہ تھا
ایک مین تہا دوسرا دل تیسرا خود راز تہا

ہی ہی گوش و دہان خلق سی اب دربدر
ناز پروردہ دل عشاق کا جو راز تہا

بھولنی والونکو رحمت کی ملی آخر سزا
آسمان ہر قطرہ باران سی تیر انداز تہا

زخم اپنی دلکی بہی تجہ دیکہہ او ناوک فگن
مین بہی اپنی یاس کی نظرون سے تیر انداز تہا

پھر ادا تھی آفتِ جان اپنی نئی وقت مین — دنکو آنکھوں کی اشارہی شبکو خواب ناز تھا

و نیم باز آنکھوں کا رکھنا بھی مبارک ای ادا — دیکھتی تھی خود جیسے کیسا وہ خواب ناز تھا

## غزل ۲۹

ای معاذ اللہ ما پھر تھا وہ عاصی پھر بہن

رحمتِ باری کو جسکی مغفرت پر ناز تھا

شعر ۴۴

جب نہ تھی تو کچھ حسن تھا جلوہ گری کا — شیشہ تو آب و تراشو ہے جام پری کا

کیون سبکو گمان ہے مری اشکون کی تری کا — پانی ہی چڑھا یا ہوا زخم جگری کا

یہ بھی ہی نشان چرخ کی بیداد گری کا — داغون نہین چہرہ ہی رنگ گل نیلوفری کا

کیون غم نہ سلادی مجھی پیرانہ سری کا — جو آہ ہی جھونکا ہے نسیم سحری کا

قائل ہوئین کیا برق تری جلوہ گری کی — کچھ یاد ہے ہنسنا مجھی زخم جگری کا

غل صبح قیامت کی تھی کیون جلوہ گری کا — کافور اڑا ہے مرے زخم جگری کا

خود ان کو بھی دھوکا ہوا اشکون کی تری کا — کچھ دل ہی سمجھا مری درد جگری کا

نشہ مین اثر بھی نہین سوزِ جگری کا
سنتی تھی مزاج آگ بگولا ہی پری کا

خود رنگ ہی شاہدِ فلکِ نیلوفری کا
زنگارا اوڑا ہی مری زخمِ جگری کا

بادہ جو پیا اونکی پسینی کی تری کا
ٹھہرا نہ کبھی پاون نسیمِ سحری کا

بوٹا سی کسی قد کا ہے کب اشک مین جلوہ
نگ دستِ مژہ مین ہی عقیقِ شجری کا

تڑتی ہی تو کسوت ہے سرخ کے شیشے
انگور بندھا جب مرے زخمِ جگری کا

ای برق کبھی مین بھی تو روان صفت ابر
مجکو بھی تو کچھ شغل ہی سوزِ جگری کا

پھولونکی رگون نی بھی دیا خون چمن مین
نشتر جو پڑا موجِ نسیمِ سحری کا

کشتی کی طرح ڈوبگئی چرخ پہ تارے
دریا یہ چڑھا صبح کو شبنم کی تری کا

پھولونکی بھی ہر شاخ کی زانو پہ جھکی ہین
کچھ غل جو سنا ہی مرے نیبال پری کا

ای وحشتِ دل مرگئیو نکر ہون ہوا پر
ہون خاک پہ عالم ہی وہی جامہ دری کا

اولٹین ہین جو صفین ہوش نہین ایک نفر باقی
ہی کا تہا یہ جلوہ کہ جھمکڑا تہا پری کا

پھولوں کا یہ ہی رنگ کہ خود منھ کو دیتے ہین
پیارا یہ طمانچہ ہے نسیمِ سحری کا

کیون خونِ دل اب ہو نہ مے ناب نظر مین
ہر آبلہ انگور ہے زخمِ جگری کا

لالی وہی آخر کو ہوی حسنِ رخِ گل
کیا قہر طمانچہ تھا نسیمِ سحری کا

کچھ یہ نہ کھلا میکدۂ دہر مین ہمکو
تھا قلب کہ شیشۂ مے خونِ جگری کا

صحرائی قیامت جیسی کتنا ہی نہ مانہ
اک وہ بھی ہی دامن مرے زخمِ جگری کا

جاتی سی شبِ وصل کے کیا دل ہی بجھا ہی
تارونپہ بھی عالم ہی چراغ سحری کا

گر آبلہ کوئی ہی کبھی پھوٹ بہا ہے
دل بیٹھ گیا ہے مری پیرانہ سری کا

ہر چیز نکیون حشر مین ہو آگ کے مول اب
بازار ہے وہ بھی مری سوز جگری کا

غل سیر کا ہے گھر سے نکل آئی ہین معشوق
جاتا ہے جنازہ مرا یا تخت پری کا

یون لختِ جگر رونے مین کاہیکو ہو ضایع
دل کوئی جو رکھ لے مری پیرانہ سری

پھرتے ہو تو پتلی پہ قدم مثل مژہ ہون
ارمان ہے آنکھو کو بھی دردِ جگری کا

ہلتا ہے نہ سر ہی جھکی جاتی ہین آنکھین ۔ ڈھلتا ہے یہ منکا مری پیرانہ سری کا

سبزہ کو جگہ سینہ پہ کیونکر نہ زمین دے ۔ اوترا ہوا پیالا ہے یہ زخم جگری کا

پتی کوئی ہلتی ہی جنبان ہے کوئی شاخ ۔ کچھ طرفہ اثر ہے مری بے بال و پری کا

آنے بیٹھتے ہین دل مین مرے ناز سے جب وہ ۔ آنکھون مین مزا آتا ہی درد جگری کا

ساقی سے کبھی شیشون ہے ہشیار نہ ہوا پی ۔ انگور پھٹے گا مرے زخم جگری کا

کیون سر کی سفیدی کی گری ہوئے تریاکے ۔ دن ڈھل نہین چکتا مری پیرانہ سری کا

سنتا تو نہین کہتی ہین شب ہجر کے عاشق ۔ جاتا ہی ہوا کو نہین کہین تخت پری کا

سر کی ہی ردا جنکی کوئی اونسی یہ کہہ دے ۔ سونا ہی جوانی کا اور آن سن ہجری کا

برگ گل تر ٹوٹ کے گرتے ہین زمین پر ۔ اللہ اثر یہ مرے بے بال و پری کا

دل گل کیطرح چاک ہوئے سبزہ کا چرتے ہر ۔ کانٹا نہ چبھی موج نسیم سحری کا

ٹل جائیگی یہ صبح بھی محشر کی سحر سے ۔ دن ٹل کریگا مری پیرانہ سری کا

کیون سینک ندین آبلی ہر بار تپک کے
ضُرہ نہ کوئی تہامری درِ دلبری کا

کافور کی بُو کو تو ہوا آکے سنبھالی
ہات ایک نہ پکڑے مری پیراہنِ سحری کا

غزل ۳۰

یہ رنگِ شکستہ سی صدا آتی ہی ماہر
ٹوٹا ہوا دل ہی مری پیراہنِ سحری کا

شعر ۸۱

ردیف با

بی کرن کیا میرکجاں حسن چراغِ آفتاب
کولیں بھوٹین تو دیکھو سیر باغِ آفتاب

ای فلک مستی ہنسے کر حفظِ چراغِ آفتاب
بال ہی انکی نظر بھر ایاغِ آفتاب

کیون شفق کو ن ہو یہ رنگ حسن باغِ آفتاب
ہین شعاعین موجِ صہبائی ایاغِ آفتاب

ای زہی صانع رہی صنعِ چراغِ آفتاب
دست کاری ہی کس نکی گل ہی باغِ آفتاب

کسکی نظرین تہین خطِ نورِ چراغِ آفتاب
بال پڑ نیسی رسا آخر ایاغِ آفتاب

صبح صلت ہی تھم دیکھو ایاغِ آفتاب
پھول کو پھوٹی کرن کی ہی باغِ آفتاب

یہ سمجھ ٹکری کرن سے جب ہوئے داغ آفتاب
خانہ زادوں ہی نے لوٹا خانہ باغ آفتاب

مست کیوں ہوں اب نہ جو پائی سراغ آفتاب
دھوپ پھیلی ہے کہ چھلکا ہے ایاغ آفتاب

اب کسی سے کیا ملے گردوں دماغ آفتاب
ہیں شعاعیں اونکی مژگاں چشم ایاغ آفتاب

میکشوں بی غل ہو کیا شکل ایاغ آفتاب
جام جب ہوئے گا کہ خالی ہو دماغ آفتاب

کیوں نہ شب جا کر ہو ہنگام چراغ آفتاب
دور چشم مست سے ہے دور ایاغ آفتاب

چشم میگوں میں ہے وہاں عکس چراغ آفتاب
اب کسی سے کیا ملائے آنکھ ایاغ آفتاب

کیوں شفق گوں ہو نہ دریا صبحدم لے آسمان
نیچی نظریں ہی تو دیکھیں سیر باغ آفتاب

یہ سمجھکر ہو شعاع صبح پہ نازاں فلک
ہیں فتیلے لاکھ اور اک ہے چراغ آفتاب

دل سے ہے آئینہ تو ہو یوں ہیں شریک حال غیر
جسطرح ہے سینۂ دریا میں داغ آفتاب

شوق کی نظروں نے مستوں کی بچا اسکو فلک
آنکھوں آنکھوں میں نہ بیچا ئیں ایاغ آفتاب

یاد آیا جب شفق کی سیر میں دریا دلہن
بن گئے خطِ شعاعی نہر باغ آفتاب

خسرو اقلیم می ہون ہے یہ ادنی سا وقار — سر پہ رہتا ہے مرے تاج ایاغ آفتاب

ساقیا بی نشہ ہے تاریک نظرون مین جہان — کاسۂ سر مین جلا دے اب چراغ آفتاب

میکشون تک صبح سے آئے تو ہین تار شعاع — سلسلہ پاکر نہ بہجائین ایاغ آفتاب

کیون نہ چہپ جائے نگاہ خلق سے اے میکشو — شبکو میخانہ مین جلتا ہی چراغ آفتاب

تیرہ شب ہوتی حقیقت مین نہ گر ایام دہر — آسمان پر دنکو جلتا کیون چراغ آفتاب

نہ ٹہرا اونکی نگہہ پر کیون نہو سیر شفق — کچہہ کرن ہی لوٹتی ہی حسن باغ آفتاب

گو دکہے پاون ہے رکہہ دینا مین امید شکست — ہی خطوط نور سے پر مو ایاغ آفتاب

کیون فلک اسپر ہی ابتک ہی سیر عالم مین نہین — شبکو چہپ جائے جلے دنکو چراغ آفتاب

کس نگہہ سی شرم وہ صبح شفق گون تک گئی — بن گیا اک گل سمٹکر حسن باغ آفتاب

اک تمہین پایا جہان بھر مین حسین اس عمر مین — جب ہوا جویا فلک لیکر چراغ آفتاب

کیون نہ جار دل نکالی آتش فرقت نے چرخ — کھو گیا ہم صورت دینار داغ آفتاب

صبا جہان غم یوہین دیتی ہین غیرونکو بہی غم
جس طرح آئینہ مین ہو عکس داغ آفتاب

اپنی بخیل چرخ لینی آئی ہی فرقت کی شام
دفن کر دی صورت دینار داغ آفتاب

ہی غرض اتنی شراب آتشین سی ساقیا
وہ چڑھی نشہ کہ جو سینکی دماغ آفتاب

فیض پاکر سرکشی استاد سے اپنے نہ کر
نور بخشش مہ ہی گل ہو کر چراغ آفتاب

میری داغ آتشین سی گر ہنو تا خوفناک
تھرتھراتا اسقدر پھر کیون چراغ آفتاب

عزم رسوائی سی میری آسمان رسوا ہوا
اک لگا دہبا شفق کا ایک داغ آفتاب

ہو صفائی دل تو غیرون سے بھی حاصل ہو فروغ
ہی چراغ مسکن دریا چراغ آفتاب

آجتک سرعت چلی آتی ہی نبض برق مین
ابر نے اکدن چھپایا تھا جو داغ آفتاب

حملہ ہوتا نہ گر عالم تو ای گردون دون
کوئی تو کہتا کہ ہنستا ہی چراغ آفتاب

طبع نورانی مین جو یا عیب ظلمت کا ہنو
تیرگی کیسی تہہ پائی چراغ آفتاب

اتنی جلدی مست آئے میکدہ مین صبحدم
تھا ابھی ستہ ہی مین عکس ایاغ آفتاب

نازکی اوسکی جو ہوتی تجھمین اے تارِ شعاع
چھوٹ پڑتا ہاتھ سی سو بار ایاغِ آفتاب

حسن اوسکا گر لگا دیتا نہ دہبا اے فلک
جا کے شبنم باغ سی ہوتی نہ داغِ آفتاب

گر بہارِ دہر کی کچھہ اصل ہوتی اے فلک
گلفشان ہوتا کسیدن تو چراغِ آفتاب

جب زرِ انجم بخیلِ چرخ کو اتنے ملین
شبکو خوردہ کیون نہو دینارِ داغِ آفتاب

شامِ فرقت کا اثر ہی یہ فلک کیسا غروب
تیرگی ملنی نہین دیتی سراغِ آفتاب

ہو نہین رندِ آسمان پوچھو نہ گرمی مزاج
میری ہونٹونکا ہی تبخالہ ایاغِ آفتاب

نام جسکا وہ کری روشن بجا ہی اوسکو کون
روز دریا مین بھی جلتا ہی چراغِ آفتاب

میری عالی ہمتی سی یہ فلک کیا ہے بعید
نشہ گر چڑہکر کری سیرِ دماغِ آفتاب

کی نہ شرکت سوزِ دل مین ایک نے غیر از شعاع
رشتہ دارون ہی کو تھا کچھہ سوزِ داغِ آفتاب

دل جلونکی کب نظر پڑتی ہی حسنِ باغ پر
دل مین لالہ کے چھپا ہی تنگ داغِ آفتاب

جسمین جون دہبا لگا دیکھا نہ پھر چھٹتی ہوئی
آسمان دہویا کری دریا مین داغِ آفتاب

ساقیون کا اب گلہ کس سے کرین اے شامِ ہجر
کر گیا جب چشم پوشی خود ایاغِ آفتاب

سوزِ دل مین کیون نہ گذرین زندگی کے دن مرے
کھولکر آنکھین جو دیکھا تھا تو داغِ آفتاب

مست کیون جامہ سے باہر ہون نہ اے نارِ شعاع
موجِ مے خجدی سے ہے لبریز ایاغِ آفتاب

شب کو زیرِ خاک جانا تھا تو یہ ہے تا فلک
اک اندھیری قبر مین جلتا چراغِ آفتاب

آنکھ اوٹھا کر بھی نہ دیکھا اک حسین نے افلاک
کیا بنا تھا خاک سے میری ایاغِ آفتاب

حیف ہے انسان ہوکر عیب تو لوگون کے کھول
اوڑھ کے دامن مین چھپایا خاک سے داغِ آفتاب

حوض مین ساقی تھی قسمت سے اے بادہ کشو
گر ملا بھی منھ سے تو خالی ایاغِ آفتاب

کیون جلون گرمی سے مے کی مین مثلِ روزِ حشر
مین نہ ہون ہو لب بہ لب الفت سے ایاغِ آفتاب

ہین شعاعین یا لگا ہو غم مین یہ جاتی ہے صبح
دستِ نازک پر یہ ٹپکی ہے ایاغِ آفتاب

یہ سمجھکر بزم مین ساغر کو آنے دیجیے
بوسہ لینے لب کا آیا ہے ایاغِ آفتاب

گو ضعیفی سے بھی نہ ڈہلتا دن مگر اے آسمان
دل بجھی میرا تو بجھ جائے چراغِ آفتاب

دفن زیرِ خاک ہوتی ہی کہ ملی گیسوی شب  
اسکے ہاتہونکا یہ کشتہ تہا چراغِ آفتاب

بیٹہی ہین زیرِ فلک چہپلی سی مست اس شوق مین  
صبح ہو چہولی شفق چہلکی ایاغ آفتاب

آفرین مستونکی دم بہر نیکلوای تار شعاع  
کچہہ تو کہینچ آئی ہی صہبای ایاغِ آفتاب

کیا کہون اوجِ کدورت کو مین ای بادہ کشو  
گردشِ غم بیٹہی تو ہو دُردا ایاغِ آفتاب

روز روشنکی گردشونکو کیون نہ دو آنکہون جا  
دور چشمِ مست سی دورِ ایاغِ آفتاب

دی دی اپنی دستِ نازک سی مجہی کو ای شعاع  
گر نہین ہاتہون سی تہم سکتا ایاغِ آفتاب

ای فلک دفنِ شبِ فرقت کا دیکہا کچہہ اثر  
زنگ آلودہ ہوا دینارِ داغِ آفتاب

دیدنی ہی پہر روز و شب بہی تی مزا دیتی سراب  
ساتہہ آنکہونکی اگر پہرتا ایاغِ آفتاب

میکشی کیسی فلک وسن چشم میگونکی قسم  
آنکہہ بہر کر بہی جو دیکہا ہو ایاغِ آفتاب

دردِ انجم تک نچہوڑا جذب سی ہنگامِ صبح  
خاکِ میکش سی نہ تہا کیا ایاغِ آفتاب

چار آنکہین کیجی ین میکش تو ہی لطفِ سحر  
چار گوشہ مین جہانکی چار باغِ آفتاب

| | |
|---|---|
| کچھہ صدائی رعد کا مطلب بہی سمجھو میکشو | کان بہرتا ہی فلک وقت ایاغ آفتاب |
| کیون صدا اے رعد سی کہر پڑے مستون کے چوٹ | کیا بجا کر برق نی دیکھا ایاغ آفتاب |
| کیون شعاعونکو نہ راہ دل کہون اے میکشو | یہان ہلین پلکین وہان چھلکا ایاغ آفتاب |
| دیکھہ انگشت شعاع ای چرخ اشاری کو سمجھہ | ہون مین مستی مین ہین ذی حق ایاغ آفتاب |
| ای شفق مجکو تری ہی خون ناحق کی قسم | دل بجہا ہون مین کیونکا چراغ آفتاب |
| دین ساغر کان اس سننی کی ہی مشتاق ہین | آنکھین ہی پھوٹین اگر دیکھی ایاغ آفتاب |
| کہدی قیم توڑتی مستون سی تار شعاع | بال کے بہر فرق پر اب ہی ایاغ آفتاب |
| دھوپ مستونکی طرح گھٹ بڑھ رہی کیون ساقیو | آسمان پر کیا چھلکتا ہی ایاغ آفتاب |

| | | |
|---|---|---|
| غزل ۴۲ | جا پڑین یا مہر عجب کیا مست ہی مثل شعاع<br>ہاتھ بھر کی فاصلہ پر ہی ایاغ آفتاب | شعر ۹ |

## ردیف بای فارسی

جب بلند اپنا ہوا نام و نشان آپسے آپ
بن گیا مثل حبابون کے مکان آپسے آپ

کیون نہو سبکو تڑپنے کا گمان آپسے آپ
مٹ گیا ہے مری تربت کا نشان آپسے آپ

برہمی کی نہ کوئی بات نہ باعث نہ سبب
بگڑی جاتی ہو کچھ ای جان جہان آپسے آپ

غزل ۳۲ — شعر ۱۵

نام لین پیاس کا کیا زخمیِ تیغِ الفت
منھ سے فوارہ نکلی ہی زبان آپسے آپ

## ردیف تای فوقانی

کون بڑھ سکتا قیامت تہا قدِ دلجوی دوست
ایڑیون تک آکے آخر رہگئے گیسوی دوست

اس ادا سے قتل ہوتا ہون تہِ زانوی دوست
لپٹے جلتے ہین بلائین منھ کی خود گیسوی دوست

ہی یہ حسرت قتل ہون تو یون تہِ زانوی دوست
لوٹتی جاتی ہون منھ پر ذبح مین گیسوی دوست

یون جھکا ذبح مین ای سخت جانی روی دوست
حلق پر خنجر ہوا ور خنجر پہ ہون ابروی دوست

اُف رے جذبِ دل اوترای شیشہ سوی دوست
میری نظرون سے جو آئینے نے دیکھا سوی دوست

اُف رے جذبِ دل مری تو نکلی بہی خوئی دوست
ڈھونڈھتا پھرتا ہون اوسکو مین تو مجکو بوئی دوست

کیا خبر کل کی کہ ہوا انجام سر چڑھنی کا کیا
آگئے ہین ایڑیون تک آج ہی گیسوئی دوست

مردمِ آبی پہنسنے خود گردشِ گرداب مین
بازوؤنکی مچھلیان جب پھر کے آئین سوئی دوست

انتہا ہے ہوگئی ای سخت جانی رحم کر
پڑ گئی خنجر مین بہی بل صورتِ ابروئی دوست

سختِ جانی بہی فرادیگی ہماری قتل مین
حسن بڑہ جائیگا جب بہر جائینگے بازوئی دوست

دستِ قاتل کو نکان دیدیکی کہتا ہون آپ خود
ایک گا اب اور ہے اے قوتِ بازوئی دوست

ایک ہی گردش مین گذری حلق سے خنجر کی دہار
چوم لیتا میں بجا ہے کوئی بازوئی دوست

نام سے خط کی نظر آنیلگی رخ پر نگاہ
اسعد آنکھین جھکا کر مین نے دیکھا سوئی دوست

مجھپہ تو پیتا ہی تہو قتل کرنیکے لیے
حسن یہ ہی پھر گئے خود دوست سے بازوئی دوست

| غزل ۳۳ | حسن اور تابِ کششِ ماہر خلاف عقل ہے<br>شانہ کے کھچنے سے کتنا چڑھ گئے بازوئی دوست | شعر ۲۵ |
|---|---|---|

## ردیف حاء

تن کو ضرر نہ اشکو نسی پہونچا کسی طرح
گھر سیل سی گرا نہ ہمارا کسی طرح

حل رُوح کا ہوا نہ معمّا کسی طرح
آفت کا تہا طلسم نہ ٹوٹا کسی طرح

دل علم سی بھرا نہ ہمارا کسی طرح
دریا سی بہی یہ جام نہ چھلکا کسی طرح

پہونچا بتون سی دل کو نہ صدما کسی طرح
شیشہ یہ سنگ سے بھی نہ ٹوٹا کسی طرح

گر دل گرفتگی مری پاتا کسی طرح
کھلتا بہار مین بھی نہ غنچا کسی طرح

سن بارِ معصیت پہ نہ ٹھرا کسی طرح
لنگر سی بہی رکا نہ سفینا کسی طرح

پیچا ؤن آنسوؤنکو یہ امرِ محال ہی
اولٹا کبھی بہیگا نہ دریا کسی طرح

ظاہر ہوا نہ داغِ نہان وقتِ شیب بھی
دن کو بہی آفتاب نہ نکلا کسی طرح

مثلِ عصا تہا کیا مین گیر نگاہ دہر مین
بی دستگیر پاؤن نہ اوٹھا کسی طرح

تا چشم لیکی دل سی ہا آبِ اشکِ غم
اوترا کبھی نہ چڑھکے دریا کسی طرح

چاک اسطرح کرین کہ اُٹھی جسطرح غبار
وحشی جو پائین دامن صحرا کسی طرح

مجھ سخت جان کو غم نے پچھوڑا تمام عمر
پتھر کا تھا جو نقش نہ بگڑا کسی طرح

کیون فرطِ ضعف سے نہ زمین گیر مین رہون
اوٹھتا نہین ہی نقشِ کفِ پا کسی طرح

دلمین نہ رہ سکیگا کبھی آبِ اشکِ غم
کوزے مین بند ہوگا نہ دریا کسی طرح

کم اشک ریزیون سے نہو گی تری چشم
صرفِ حباب ہوگا نہ دریا کسی طرح

حیرت ہی آنسوؤن سے ہوا سوزِ غم نہ کم
آتش کو آب نے نہ بجھایا کسی طرح

ہندی مین آشنا کے نکیونکر پھنسا رہون
دریا نہ دامِ موج سی نکلا کسی طرح

ای بیخودی مژہ کی نہوتی جو مجکو یاد
کانٹا سا دلمین پھر نہ کھٹکتا کسی طرح

چنبر کیطرح سوزِ درون نی کیا جو رم
چہرے پہ کوئی رنگ نہ ٹھہرا کسی طرح

بعدِ فنا بھی نظرون مین صورت رہی مری
وہ نقش ہون جو بنکی نہ بگڑا کسی طرح

گرمِ سخن رقیب سے ہوتی وہ گر نہ وہان
یہان دل کا آبلہ نہ ٹپکتا کسی طرح

ای ضعفِ دردِ دل سے میں کیا بن گیا ہوں ابر
مینھ برسا آنسوؤں کا جو اوٹھا کسی طرح

چینِ جبین کو محو کروں کس طرح سے میں
مٹتا بھی ہے نصیب کا لکھا کسی طرح

اچھا ہوا کسی کی جو دل سے ملا نہ دل
بچتا نہ لڑ کے شیشے سے شیشہ کسی طرح

غزل ۴۳

روتی میں گردِ غم کو تو ماہر ہوا عروج
ورنہ غبار منھ میں نہ اوٹھا کسی طرح

شعر ۴۲

ہے تکدر کسی کی دل میں مجھے مکدر کیطرح
ہر نفس سے یہاں غبار آلودہ صرصر کیطرح

تیز دم کیونکر رہے ہم سرِ خنجر کیطرح
جان سخت اپنی ہے تیغِ غم کو پتھر کیطرح

سوزِ غم سے ہے جگر بھی دل بھی اخگر کیطرح
سینہ ہے مجمر تو آہیں دودِ مجمر کیطرح

ضعف سے کسکو جہان میں مجھسے لاغر کیطرح
چوٹ مجکو پھول سے لگتی ہے پتھر کیطرح

فرشِ خاکی پر ہے تکیہ مسندِ زر کیطرح
فقر میں اپنی گذرتی ہے تونگر کیطرح

تیز ہے تحریر سے اونگلی میں لاغر کٹ گیا
زیرِ تیغِ خامہ تھا کیا خط مسطر کیطرح

سوزشِ غم سے سراپا ہوں وہ پھوڑا ہجر میں
ہے ہر اک موے بدن ہے جی جسکو نشتر کیطرح

سبزۂ عارض ہے وہ دلچسپ گرد دیکھیں حضور
آئینہ میں عکسِ خط رہجائے جوہر کیطرح

ہے جوشِ فصلِ گل ابکی ہر محفل ہے باغ
شمع کا شعلہ شگفتہ ہے گلِ تر کیطرح

ابرِ نیسانِ طبع دریا نظم میں غواص ہوں
ذہن ہے مثلِ صدف مضموں ہیں گوہر کیطرح

صاف میں ہے گیا قلبِ صفا کو دیکھکر
آئنہ گر ہے یہ آئینۂ سکندر کیطرح

فرقتِ جانان میں آئے ہنسے کو کیونکر دل مرا
یا بگل گردِ الم میں ہے صنوبر کیطرح

موجِ اشکِ غم ہیں نالی طبل آہیں ہیں علم
ہے غبارِ دل ہمارا گردِ لشکر کیطرح

ضبطِ گریہ میں ہے مجکو ضبط جو مدِ نظر
موجزن ہیں اشک آنکھوں میں سمندر کیطرح

شمعِ داغِ ہجر کی سوزش آتش میں اگر
پرِ سمندر کی جلیں پروانے کے پر کیطرح

ناتوانی میں ستم ڈھاتی ہے وہ سرد اور
گرتی ہیں آنکھوں سے آنسو جسم کے تھر کیطرح

تہا وہ لاغر دیدہ سے وہ نکلی جو کچھ پانی پھرا
تب ہوا میں تارِ اشکِ دیدۂ تر کیطرح

فکر مین باریکیٔ مضمون کی ٹپکا ہے یہ سر — کاسۂ زانو ہی پہ مو کا سہ سر کیطرح

دل گرفتہ کب رہا افتادا ٹھا کر مین چمن — کھل گیا دل بید اشک پیدۂ تر کیطرح

رہنما سمجھین نہ ہم بلاغر کو کیون اہلِ سواد — صفحۂ عالم مین ہم ہین خطِ مسطر کیطرح

مین وہ سالک ہون چلا ایسی رہِ حسنِ سلوک — لیگئے رہزن مجھی خضر لیبہ ہمبر کیطرح

غنچیونکی کوفت نے مشکل سہی توڑا دل مرا — یہ وہ شیشہ تھا جو ٹوٹا بہی تو پتھر کیطرح

کون ہی بحرِ جہان مین جو مرا دشمن نہین — تشنۂ خون موجِ دریا بہی ہی خنجر کیطرح

صاحبِ عزت سمجھکر دیگا گردش آسمان — آبرو غلطان کریگی مجھکو گوہر کیطرح

زندگی سے ہی زہِ غم مین کہین رکھتی ہین خلش — دلکی پھوڑیکو رگِ جان ہی ہی نشتر کیطرح

ہون وہ بلبل گر قفس مین عشقِ گل کا دم بھرون — خود کھنچ آئی بوستان سے بوے گل تر کیطرح

سامنا برباد یونکا ہی تھون کیونکر مین نزار — جب خسِ تن کو اوڑائی آہ صرصر کیطرح

ناتوانی نی سبکتا بوت یہ میرا کیا — لیچلی بادِ صبا بوے گلِ تر کیطرح

دلکو اپنی صاف کر تو گر بشکل آئینہ
خلق مین شہرت ہو تیری بھی سکندر کیطرح

خسرو ملک جنون ہون مین تاج زر سے کیا غرض
داغ سودا میرے زیب سر ہے افسر کیطرح

اضطراب دل گیا جب قتل قاتل نے کیا
راحتین خنجر نے دین آغوش مادر کیطرح

یاد بحر حسن مین رویا جو فرش خواب پر
تر ہوا بستر مرا پانی کی چادر کیطرح

خود بخود دیکھیگا او تک میری بیتابی کا حال
خط شوق اڑ جائیگا میرا کبوتر کیطرح

دوستون نے بھر کے آہ سرد میری جان لی
شمع کی پروانے بھی دشمن تھی صرصر کیطرح

خانۂ آباد کیجیے نظم کو اپنی دلا
ہین مکین گویا معانی بیت مین گھر کیطرح

کیون نہ اونکی بزم مین سب اکزبان گشتہ کہین
ہین بغیر شعلہ شمعین جسم بیسر کیطرح

شور انگیز دو عالم کیون نہو میرا کلام
تر زبان ہو خلق زبان موج کوثر کیطرح

ق

کونسی بیکس کا ہے بیڑا یہ خشکی مین تباہ
جسکی غم سے ہے تلاطم بحر مین بر کیطرح

موج مین مثل ماہی بے آب ہین سارے طپان
ہر حباب بحر ہے دیدۂ تر کیطرح

کشتیِ طوفان رسیدہ فرطِ غم سی ہین ہنوز / جوش زن رہ رہ کے دریا ہین سمندر کیطرح

گر دکھاتا باغِ بلبل کو کبھی جوشِ بہار / غنچۂ منقار بھی کھلتا گُلِ تر کیطرح

غزل ۳۷ — پیچھے پیچھے اشک ہین ہمرہِ آہ مثلِ کاروان / آگے آگے نالۂ دل بھی ہین رہبر کی طرح — شعر ۲

آئے جائے دم تو اوس لیلیٰ شمایل کیطرح / دل وہ دل ہی جس مین تہ و بالا ہو محمل کیطرح

خار ہای دشت سے کہدو کہ لینگی کب خبر / آبلے بھی بیٹھے جاتی ہین مری دل کیطرح

غزل ۳۶ — ردیف الرا — شعر ۴

نشان اونہین کے نظر آرہی ہین ہر ہر پر / تڑپ کے جان گنوانے جو دی تہی خنجر پر

یہ اونسی آئنہ کہتا ہی جوشِ جوہر پر / نگہ وہی ہی کہ جس سی نشان ہون پتھر پر

ہو دلِ تحرّ اور ہی ہو حسن قدِ دلبر پر / کہ فاختہ بھی ہی طرہ سرِ صنوبر پر

عوض کا خوف ہے طاری دلِ ستمگر پر / ہوئی ہین قطرۂ خون ایک دل جو خنجر پر

ہین جو ہوئی عشق سی مائل ہوئی قد دلبر پہ
نہ دلکو کھوئی نہ قمری گری صنوبر پر

ہنسی کا نام نہین یہ ہی ہے تیور پر
بہم جو لپٹی ہوئی گل پڑی ہین بستر پر

گر اسکا بوجھ ہو کچھ گردن ستمگر پر
سمٹ کے خون مرا قطرہ بنی نہ خنجر پر

وہان ہی سنتی نظر آب پہ نہ جوہر پہ
مین ملتمس رہا ہون کہ خنجر کھنچی ہین خنجر پر

سزا تو چاہیے تھی مجکو خط کے لکھنی کی
اونھون نے پھیر دی الٹی چھری کبوتر پر

مین اونکی بات کا وصلت مین کیا برا مانون
جو لوٹ لوٹ گئے اب تک بھی ہین بستر پر

مین عین ہوش مین کہون کیون نہ نشہ می کو
گرا بھی اوٹھکے کوئی مست گر تو ساغر پر

شب فراق ہی گھر سائین سائین کرتا ہے
بغل مین منہ کو مین ڈالی پڑا ہون بستر پر

مضائقہ نہین جھولی صبا کی بھی بھر دو
ملی ولی ہو پہ کچھ گل پڑے ہین بستر پر

گواہ اسپہ بلندی نالہ ہے شاہد
اوٹھا لیا تھا کبھی مین نے آسمان سر پر

کچھ آج اور ہی آرام خاص کی ہے ادا
گلو نہین دل بلا ہی مرا جو بستر پر

میں ہی نہیں شب فرقت میں اک فقط بیدم
شکن بھی صورت میت پڑی ہے بستر پر

غش آئے کیوں نہ اونہیں کم سنی میں ذبح کے بعد
مرے ہوؤں کا لہو دوڑتا ہی خنجر پر

ہوا یہ رنگ وہ ساقی نے جو محفل میں
ہزار ہاتھ پڑے ٹوٹ کے ایک ساغر پر

اخیر شب کو تو بالکل نہ تاب جسن رہی
سنبھل سنبھل کے گری وہ اس اونکے بستر پر

جو باہیں ڈالنا گردن میں اونسے سیکھی تھی
وہ پھول پھول سی لپٹی پڑی ہیں بستر پر

شراب چلتی ہی یہ میکدہ میں تنگ ہوا
وہ لڑکھڑا کے سبو پر گرا یہ ساغر پر

ذرا سے سن میں وہ ترجیح کسکے مکھ کو دیں
فلک پہ نجم ہیں جگنو ہیں اونکی بستر پر

سلاتے ہیں لڑیں ہی اور سے چین سوئیں
کہ اپنے فرش پہ ہیں کہ پڑے ہیں بستر پر

لبوں سے اونکے جو ملکر پھرا ہی محفل میں
دھرے ہے پیار سے شیشہ بھی منھ کو ساغر پر

یہ جنکا سن ہے ہمیں خط کی ہی طلب اونسے
جو پڑی ہی پھیرے ہیں چھری کبوتر پر

ہوا کی سرد میں وہ بام پر جو آ کے لیٹے
بلائیں لیں مرے بدلے لگا گلوں نے بستر پر

جنونکی جو شمین کہلتی تو ہین مری فصدین
لہو کی دہار سے نشتر ٹپک رہے لگے نشتر پر

ہوا بند ہی ہی یہ وصلت مین میرے باتونکی
وہ لوٹی جاتی ہین گل ہنس رہی ہین بستر پر

کہو یہ قمریون سے دل مین کہو تے بیٹہا ہون
نہ سامنے مری کوکو کرین صنوبر پر

گلونکی ہاتہہ ہمشکر جگر پہ آئے ہین
وہ بیماری پائی ہی گرمی کی بستر پر

بہار آتی ہوئی راہ مین رکی ہے کہین
کہ رکہی ہین کہین غنچون اور گل کے بستر پر

گران ہی آئنہ رو یونکو وہ بہی واہ ری بخت
پہرا ہے رو کے جو پانی سا جسم لاغر پر

اوسی اثر سی شرر آجتک نکلتے ہین
کبہی جو حسن کی بجلی گری تہی پتہر پر

سوا اتبو نکی نظر رنگ زرد کی ہوگی
طلا کا کہلتا ہے کہوٹا کہرا تو پتہر پر

وہ بنکے آئنہ آیا ہے سامنے سبکے
جو پانی پڑ گیا تہا تربت سکندر پر

اوٹہے نگاہ کہ ہم دیکہنے سی باز آئے
کہنچے جو دار پہ آئے وہ آپکی گہر پر

تمہو جسبسی ہو حال قدم کو اوسکی نہ چہوڑ
نکل کے ملتے ہین آنکہین شرر بہی پتہر پر

تصویر رنگ دادہ ہون تکھو قرار دل
روکی ہی دوڑتی ہوئی خونکو فشار دل

سمجھے سبک کے کچھ نکرو اعتبار دل
تم دلمین ہو یہی ہی ذرا سا وقار دل

نکلے ہوئین کہیں لیکی ہماری شرار دل
لوہین سہی نکل تو گیا کچھ بخار دل

ہر گام پر ہی چال سی اونکی فشار دل
ہین نقش پای راہ کہ میری مزار دل

ہین جا بجا حباب مری زیب کنار دل
پردہ نہ اوٹھکی چھوڑدے کیونکر غبار دل

کہتا ہون نذر دیکی مہم اختصار دل
لے اپنا دل دیا ہوا پرور گار دل

کیون دل کی چال سی نہ سمجھلو تمہین اپنا وقت
ہر آبلہ ہی ساعت یک یک غبار دل

یہ سب کہلکے ہین جنے پھینکدیا اونکی گود مین
دل ہی وہی ہی جسکو ہین سب اختیار دل

دل کے مزے گیا ہی جی سینہ مین اکطرف
خون دوڑ دہو گئین ہی کے کار و بار دل

ای زخم قلب اتنی امید ونکو کیا کرون
سو تین ہین ایک ہی میر امزار دل

مقلوک آبلو نکو جگہ دلمین کیون نہ دین
سمجھے ہین جام نقرہ کا مل عیار دل

منھ کھل گیا ہر گونگا بھی فریاد کے لیے
تربت مین میرے ساتھ ہوا یون فشار دل

اونکا تو ذکر کیا کہ مجھے بھی خبر نہین
کچھ یون نکل رہی ہی مری جان زار دل

دنیا کی حد کو چھوڑ دین جتنی ہین اہل دل
تڑپونگا مین بھی ساتھ کہ ہی احتضار دل

پیدا ہوا اوسی سے زمین کے طبق تمام
بیٹھا ٹھہر کے جو میرا غبار دل

کہتا ہون تارے دیکھ کے فرقت کی شب کو مین
اللہ تا فلک گئی میری شرار دل

مثل نسیم آئے جو وہ وقت سوز جان
تارون کی چھاؤن بنگئی میری شرار دل

ہات اونکی آگیا ہی جنھین درد کچھ نہین
دل کی خبر لے لے مری پروردگار دل

شبنم لحد تک آکے فلک کو پلٹ گئی
یہ اضطراب خاص ہی کیسا قرار دل

دیکھو مژہ پہ آگیا ہو شکستہ پا دل
کانٹے کی بھی کھٹک ہی دم احتضار دل

کیونکر نگاہ ناز نہ اب پیچ مین پڑے
افشان سی لڑ رہی ہین ہماری شرار دل

ای بیخودی نبی ہی مری جان پر یہ کیون
ہی گر تو نزع روح ہی ور احتضار دل

مٹی عجب نہین دلِ مردہ کو اب ملے
ایسا ہی کام ہی جو اوٹھا ہی غبارِ دل

نکلی جو شل شیشۂ ساعت تو خوش ہون کیا
دل ہی نکل کی آئیگا دل مین غبارِ دل

نا قدریون سی پھیر ہی دیتی تو خوب تہا
کہدی کوئی کہ آیا ہی امیدوارِ دل

یہ بہی خدا کی شان کہ جو چاہو تم کرو
مختار جو ہوا وسکو ہنون اختیارِ دل

لے لے کے کروٹین یہی کہتا ہون ہجر مین
دلکو ہوا ہی کیا مری پروردگارِ دل

جس رگ کو جانتی تہی رگِ گل سی نرم ہم
کانٹا وہی بنی ہی دمِ احتضارِ دل

مالک نکل کھڑا ہوا بگڑی ہی سب انتظام
پہونچی سقر مین کچہ جو ہماری شرارِ دل

اوس دل کے آبلے درِ غلطان نبے تمام
جس دل کو تہی مری خبرِ انتشارِ دل

جس دل مین خود ہو کہد نزاکت سے پھیر دی
تمپر تمہارا بوجھ بھی ہی ناگوارِ دل

رک رک کی اشک بہتی ہین لی ہی بیخودی مری
کیا جانین اضطراب ہے یہ یا قرارِ دل

اشکون مین ملکی آنکھون سی آخر نکل گیا
یون دوڑتا تھا خون نہ تھا جب قرارِ دل

دشمن تھی جنکی تم نہ رہیں حسرتیں وہ اب
دیکھو لٹا ہوا ابھی کبھی تو دیار دل

فرہاد و قیس ہٹ گئی پیچھے بچا کے جان
کھینچا جو ہمین نے دائرہ حال زار دل

نکلی دھوان نہ دل ہی شب ہجر کسطرح
شیشہ کو توڑتا ہی ہمارا انجار دل

احسنت و آفرین دل پر آبلہ تجھے
اتنی دلو نمین اک کو نہین انتشار دل

باقی رہی نہ فصل زمین آسمان کا
بیٹھی گر اتفاق سی میرا غبار دل

تنکا اوتار نیکے جو جان سی دیے
وہ دل ہو کسطرح سی کسی دل کا بار دل

خاک اوڑ رہی ہی دہر مین پوچھین نہ فلک
کیسا بقدر شیشۂ دل تھا غبار دل

پتلی مین آخر آگئی اوسکی شبیہہ سی
اتنا تو تمکو دیکھے کیا انتظار دل

دشمن نے دکھ پہ دکھ جو دئی خود ہوا ہلاک
دو زخم ملگئے تو ہوئی ذو الفقار دل

پھینچا ہیں دفعتہً تتق گرد کی طرح
شیشو نمین بند ہو جو ہمارا انجار دل

لو خوش ہو غم کا سر مین ہی ہو نیکا گذر
جاتی ہی آسمان پہ زمین غبار دل

مٹجاؤن اپنی جاپہ کبھون مثل نقش پا
تابوت جب اوٹھی کہ کسیکا ہون یار دل

مانند نقش پا تو زمین گیر کر دیا
لاشہ بھی اوٹھنی دیگا ہمارا وقار دل

سلک فنا بھی چھوڑ دین اہل فنا تمام
جائی عدم مین گر مرا خط غبار دل

ہوتی اگر زبان تو یہ کہتا دم ازل
دل تو نہ لونگا ای مری پروردگار دل

اب اور کیا دکھائیگی تیغ نفس کی روش
ذری ترش ترش کی بنی ہین غبار دل

اس کہنی کو فقط گل بازی بنا وہان
یہان بھی نہین تو ہوگا کہان اب قرار دل

کہتا ہون مجھ سنگی خدا اسی دم ازل
تڑپا لے دل ندی مری پروردگار دل

شعلی زبان بنگئی فریاد کیلئی
دوزخ مین جا گری جو ہمارے شرار دل

کس کس کو مسنی ہین وہ سمجھائین کیا کرین
مجکو ادھر ہی نزع اودھر احتضار دل

سوفار تیر آتی ہین ہنستی ادھر سے پھر
منہ کو بھی لگا تھا جو خون شکار دل

کس آتشین جمال نی دیکھا تھا حسن کو
جوہر بنی ہین آئینہ کی خود شرار دل

مین تو بستر ہون چین مجھے کسطرح نہ آئے
شیشہ بھی سرد ہو جو نکالے بخارِ دل

مٹھی سے زر کو پھینک کے کہتی ہی ہر کلی
دل ہی نہ منتشر ہون تو کیا انتشارِ دل

ہوتا ہی عیب بھی کسی جا مے مین جاکے حسن
جوہر ہے آئنہ کا یہی انتشارِ دل

مرتے کے ساتھ کوئی بھی مرتا ہی دہر مین
مین کیون تڑپ رہا ہون دمِ احتضارِ دل

جوہر ہر آئنہ کی پھرین مور چونکی طرح
میری طرح اوسی بھی ہو گر انتشارِ دل

شبنم فلک سے حلق مین ٹپکا رہی ہی آب
اللہ ری تشنگی دمِ احتضارِ دل

غلطان گہر ہون کیون نہ کفِ دست پر مرے
جو قول لون ہاتھ مین اوسی ہو انتشارِ دل

اے بیخودی خیال تو آتا ہی پاس مین
بستی تھی خوب نام تھا جسکا دیارِ دل

مین اسطرف تپان ہون عرق و جگر اودہر
کس کی جان لیگا مرا احتضارِ دل

کافی تمام حشر کے مجمع کو ہے وہی
خالی کرے جو گوشۂ دل انتشارِ دل

کہتا ہون یہ تپک پہ ہر اک آبلی کی مین
دل کتنی دیگا اے مرے پروردگار دل

جبتک ہی صبر وشکر جہی تک ہے غم ہی شیر
منہ کھولدین رگین تو بنین ذوالفقار دل

مجروح دست دشمن جان ہی جو توسہی
شیشہ ہون سیر سہل نہین ہی فشار دل

کیا حسرتونکا دم تہا خدا مغفرت کری
کیسی چہل پہل تہی میان دیار دل

نکلی برنگ وحشی شعلہ قید سی
شیشہ مین گر بہرون کبہی رنگ بہار دل

بیدرد دہر حیف ہی یاران کہین اوسی
منہ بنکی آسمان سی جو چپکی بخار دل

ہمت سی مین ہی خوشہ پروین ہون اے فلک
اک دل کے لاکہ ہون تو نہو انتشار دل

پہلی نشان داغ یہ سمجہے اورہی گمان
اب رو رہا ہون یہ کہ یہین تہا قرار دل

پشونکی طرح اوڑنی لگین جوہر حسام
فولاد کو ہو گر مرض انتشار دل

اب سمجہ ہی سی دوسرے عالم مین جائیو
سینہ سے ہاتھ اوٹہاو کہ جائے قرار دل

مینائی نیلگون فلک ہے اوسیکا نام
شیشہ جو لے اوڑا تہا ہمارا بخار دل

آٹھون بہشت کی ہو فضا مجتمع وہین
جس جا جہٹکدون دامن رنگ بہار دل

ناخن سی ابرو ونکو جدا ہی جدا کری
کھنچتے ہین پاؤن ادرہی دم احتضار دل

سیماب ضرب خوردہ ہون کیون نہ غم سے خوش نہون
اکدل کی لاکھ دل ہین خوشا انتشار دل

غزل ۳۸

ماہر نفس کے ساتھ نکلتی ہوا ہ عمر
جاتا ہی باگ و ٹھاہوے شہسوار دل

شعر ۱۸

ٹپکی عرق وہ خاک پہ آے ہے بوی دل
کاش آبلونمین ڈوب مرا آبروی دل

لی اپنو نام دوست کہو آبروی دل
جو آبلہ ہی حوض ہی بہر وضوی دل

آبیٹھا ہے کوئی تو مری دل مین نازسی
خون آج دوڑ دوڑ کے آتا ہی سوی دل

سیجاؤن آنکھون آنکھو ہین کسطرح ادنکو یون
ملوہی جسطرح مری جان سی سبوی دل

ترشا ہو جگر کا ہو ٹکڑا ہر ایک لفظ
منہہ سی جو آپ کے ہین سخن گفتگوی دل

حسرت نکالکر ہی برا رہا ہون نہ کیون
نکلی ہے دم کی ساتھ مری آرزوی دل

سینہ مین ہر جگہ ہو رہ گئی کیون کھٹک
پھر پھر کے ڈہونڈہتی ہے تمہین آرزوی دل

کیا ساتھ اسکو لیلی کی سی شبکو سوئے تھے
ہر عضو نازنین سی جو آتی ہی بوئے دل

اوسوقت کیا عجب نظر آئے جمال دوست
ہو آب آئینہ سی اگر شست و شوئے دل

ہی صورت ملال کھلینگے نہ اہل درد
منھ کو بغل مین ڈال کے سن گفتگوئے دل

ای ضعف کیا پسینے کی ہمراہ بہگیا
آتی ہی عضو عضو سے کیون آج بوئے دل

کیون پسلیان نہ ہجر کی راتو مین ٹوٹ جائین
پہلو تکو مانگتی ہی تمھاری ہی خوئے دل

سینہ بلند دیکھ کے کہتی ہی آرزو
اللہ اسجگہ ہی کبھی گار روئے دل

مایوسیونکی عہد مین حسرت یہ ہی مجھی
دم توڑ دین ادہر تو ادہر آرزوئے دل

یون ہی تڑپ تڑپ کے نہ نکلی کسیکی جان
جسطرح مرگئی ہی مری آرزوئے دل

آئے تو واہ کب مین مرتا ہوا اسطرف
دم اوسطرف کو توڑتی ہی آرزوئے دل

سینہ پہ اپنی اپنی ہی ہاتونکا پھیرنا
دیکھو اسطرح سے بگڑتی ہی خوئے دل

کیون بادہ خوار سیر ولا میرزمست ہون

خود روح کے بھی منھ سی لگا ہی سبوی دل

| غزل ۱۰۹ | ردیف المیم | شعر ۲۸ |
| --- | --- | --- |

ایسی خلوت مین بھلا کسکو بلائین ہم تم
شرم آئے تو پسینے مین نہائین ہم تم

وصل کا لطف کبھی جون ہی اوٹھائین ہم تم
دل ملین عشق مین اگر ہو دشمن ائین ہم تم

عکس آئینہ صفت راز چھپائین ہم تم
منھ بھی کھلوا نیسے دل کے نہ بتائین ہم تم

تم ہنسو پھول ہون بلبل کو مین ہمکر چھیڑون
باغ مین آکے کوئی گل تو کھلائین ہم تم

جھک کے پہلو مین کہتا ہون دم خود بینی
آئینہ مین بھی تجھ اک جا نظر آئین ہم تم

رشک سے پہچین ہوتی ہین نگاہین جاہل
آج سی غیر کی صحبت مین نجائین ہم تم

رنج مین رنج ہی شاید سبب تسکین ہو
آو روتے ہوئے دل کو تو رلائین ہم تم

یا کبھی سونگھتے تھے عطر شیشہ کیطرح
یاد سی دل کو کبھی منھ نہ لگائین ہم تم

شب ہجر آئے بلا نیکے نہ دہوئین کہین
شمع کو ہاتھ سے اپنی نہ بجھائین ہم تم

آئینہ مین کوئی تمسے کہین بہتر شاید — کوئی ایسا ہو نہ آنکھون کو لڑائین ہم تم

تم بہی تیغ ابرو اپنی ادا اونکا مزا کچھ چکھو — ناز کے ظلم کبھی ملکی اوٹھائین ہم تم

ہلکو بہی خلق خدا ایک نظر سی دیکھی — سرمہ گر نرگس جادو مین لگائین ہم تم

دیکھو پھولی ہی شفق وقت سحر ہی ہے — آگ مین آگ بجلو اور لگائین ہم تم

ایک مدت سے اسے چپ سی لگی رہتی ہی — چھیڑ کر آو زرا دلکو ہنسائین ہم تم

بوجھ اپنا کوئی نقشہ کسی پر ڈالے — ناز کے ناز نکیون ملکی اوٹھائین ہم تم

یون بچہائین کی نہ پروائی کبھی دیکھین — شمع کو آج نئی طرح جلائین ہم تم

کشتہ سرمہ کو دکھلا کے یہ وہ کہتے ہین — یون چھپین سب سے تو آنکھون مین سما ہم تم

لاش اک ایسے ہی بیکس کی ہی آنیوالی — گھر سے کچھ چھپ کے نکل آئین ہم تم

جان جانے لگے لوگونکی جو گلیون گہرسی — آئین پل بہت کے تو نکل آئین ہم تم

اشک آنکھون سے گلا آنچہ چھڑ کتے دو دو — غش مین اس طرح سے لکو کبھی پائین ہم تم

ٹھوکر وکمین ہی دل راہرو کے آئے
تا زسے گو دیونمین جبکو کہلائین ہم تم

شمع و پروانہ مین ہو تی ہین کیسے کیا کیا
دیر سے دیکھ رہے ہین جو ادائین ہم تم

لاش کا بوجھ بھلا کس سے اوٹھیگا میرجان
پھول رو رو کے سوم مین جو اوٹھائین ہم تم

دردمین درد ہوینگی ہی حسرت نرہی
آؤ دکھی ہو دلکو تو دکھائین ہم تم

دل ہی ہاتھون سے گیا ہے یوہین یالا یالا
دوڑ کر کیون گل بازی نہ اوٹھائین ہم تم

جسطرح آئینہ مین شکل ہی داخل خارج
آرزو ہی یوہین جا مین سمائین ہم تم

حق ہی ہم دونونکی گردنپہ گر انصاف کرو
آؤ روٹھی ہوئی اب دلکو منائین ہم تم

دل ماہر تو یوہین راہ مین پامال رہی
گل بازی ہو تو آنکھونسی اوٹھائین ہم تم

غزل ۴۰ — ردیف النون — شعر ۱۶

ناتوانی کبقفط ہی میری جسم زار مین
ہی سخن تکیہ پہ تکیہ بات کو گفتار مین

پرتو رخ سی صفائی ہی یہ قصر یار مین
دیکھ لیجئے آئینہ کیطرح منھ دیوار مین

خلد کیون ہمکو نظر آئے نہ قصر یار مین
دور ہین صاف جو روزن ہے اوس دیوار مین

رو رہا ہون مین خیال صبح روی یار مین
خط ابیض کا ہی پرتو آنسوؤن کے تار مین

ذکر حق نے جب جگہہ پائی دل کفار مین
بن گئی تسبیح کا دانہ گرہ زنار مین

کفر دنیا مین ہر اک کافر کی دم کے ساتھ ہے
صورت تار نفس پھر کیون ہو نہ زنار مین

یہ لہو پانی ہوا ہے ایک رونے سے مرا
خون دل آیا ہے ملکر آنسوؤن کے تار مین

رہ گئی ہین کچھ اولجھکر یہ نگاہین خلق کی
کب ہین تار عنکبوت اوس روزن دیوار مین

ناتوانی مین برنگ بو نکیون اڑتا پھرون
ہے ہوائے برگ گل آندہی مجھے گلزار مین

ہوتی ہین زردار باغ دہر مین اکثر بخیل
بند ہی غنچون کی مٹھی دیکھلی گلزار مین

ہو نہین وہ آتش قدم آیا پی گلگشت جب
شمع کا شعلہ ہر اک غنچہ بنا گلزار مین

پڑھ نہ لون باہر سے کیون مین کتابیون یار
صورت عینک ہے جو روزن ہے اوس دیوار مین

عکس اسکا حسینونکو جا پانی کیونکر ہو | شکل آبجو کی ہو جو قاتل تری تلوار مین

دین مستحکم جو ہوتی بت پرستی دہر مین | اسقدر رخنے نہوتی رشتۂ زنار مین

دشت وحشت نے بٹھایا در دمیر الجھی | آبلے پا کے نہ چھالے زبان خار مین

غزل

کسطرح رونے مین اے ماہرین دیکھون روے یار
آنسوؤن کے تار الجھے ہین نگہ کے تار مین

شعر ۲۴

سفر کے رنج کو سینہ فگار سمجھے ہین | غبار راہ کو دل کا غبار سمجھے ہین

عدم وجود کو عبرت شعار سمجھے ہین | خط جبین خط لوح مزار سمجھے ہین

جہانکو قبر تری خواستگار سمجھے ہین | فراغتونکو یہانکی فشار سمجھے ہین

چمن جو اپنا دل داغدار سمجھے ہین | نفس کو موج نسیم بہار سمجھے ہین

حزین وہ ہون جسے عالم کدورت مین | غبار آئینہ روزگار سمجھے ہین

وہ ناتوان چمن روزگار مین ہم ہین | جو تن پہ سایہ اشجار بار سمجھے ہین

ہمیشہ ہستی کی آلام مین ہو گیا ہملو | ہر ایک آہ کو دم کا شمار سمجھے ہین

نگاہ جوہر لون سے بھی ہی فزون اونکی | جو اشک کو گہر آبدار سمجھے ہین

عدم سے آئے ہین جا ئینگے پھر عدم اک دن | اس ابتدا کو ہم انجام کار سمجھے ہین

ریاض دہر مین حال جنہین ہے رنگ سواد | خزانکو فصل کتاب بہار سمجھے ہین

جو دیکھتے ہین تامل سے ہر رگ تن کو | وہ راہ معرفت کردگار سمجھے ہین

مکان دوست ہے دل حال دل ہی ہے عیان | نہان جو ہی وہی ہم آشکار سمجھے ہین

ریاض دہر مین جو دل گرفتہ ہین بلبل | وہ ایک رنگ خزان و بہار سمجھے ہین

جہان قیام نہین گھر سمجھتی ہین اوسکو | مکان اصل کو نادان مزار سمجھے ہین

وطن سے دور ہون ہم محال ہے گردون | کہ دود دل کو سواد دیار سمجھے ہین

کیا ہے ضعف نے باریک بین ہمین ایسا | کہ آبلونکو کف پا کا خار سمجھے ہین

بڑھی جاتی ہین آگے یہ قافلے والے | تھکے ہوؤنکا بھی کچھ حال زار سمجھے ہین

وسیع جنکی نگاہین ہین بحرِ عالم مین
ہر اشک کو وہ یمِ بیکنار سمجھے ہین

یہ بھول ہی کہین دیکھی نہین عدم والو
تمہاری سمو کو ہم یادگار سمجھے ہین

بیان ہو سستی بنیادِ قصرِ تن کیا خاک
حباب سمجھی ہین جن استوار سمجھے ہین

نہان وہ نظر ونسے سمجھے ہین جو کہ بینا ہین
وہ کور ہین جو تجھی آشکار سمجھے ہین

وہ ناتوان ہون کہ ٹوٹا نہ مجھسے اشک کا تار
نظر جو رکھتی ہین وہ حالِ زار سمجھے ہین

جہان مین غور سے دیکھا تو ہین قوی ہی لوگ
جو ایک تنکے کی احسانکو بار سمجھے ہین

غزل ۴۲

عنایتین ہین یہ احباب کی فقط ماہر
کہ خام فکر کو بھی پختہ کار سمجھے ہین

شعر ۱۶

بیخودی سا بھی کوئی وہ ہمدم و ہمراز نہین
نغمہ نہین عیش نہین سوز نہین ساز نہین

سوزِ دل کب ہے جو فریاد کا دمساز نہین
شعلہ ہی وہ نہین جسمین کہ کچھ آواز نہین

گردشین چشم کی کہتی ہین کہین جاگے ہو
سونیوالونکی تو آنکھونکا یہ انداز نہین

دل کو برباد کیا آرزوؤن کو نے ٹھر — تم سا عالم مین کوئی خانہ بر انداز نہین

کیون نہ غنچون کی چٹک شوق سی گلشن مین سنو — ٹوٹتی قلب کی آواز تو آواز نہین

کسکے چپ ہونے نی محفل کی یہ کی نوبت — دم نہین چنگ مین طنبور مین آواز نہین

ہان اسیطرح چال اور راہ کے چلنے والے — دل یہ کرپاؤن نہین چال مین انداز نہین

دلبر وجانکے تو مجھسے نہ پوچھو کوئی بات — دل ہی سینہ مین نہین جب تو کوئی راز نہین

کان پر ہات رکھین لوگ نہ کیون نالون سے — یہ صدائین ہین مری آپکی آواز نہین

آپکی حد خوشی کو کوئی کیونکر سمجھے — مسکرائیمین صدا ہنسنے مین آواز نہین

چاک پردہ کی نہ کسطرح سی آنکھین پھٹجائین — سبکو دیکھا ہی مگر تم سا نظر باز نہین

عکس آئینہ پہ بھی طعن ہی اف ردیدے — اسپہ یہ بات کہ صورت پہ ہمین ناز نہین

کوئی تو باغ مین دیدی مرنی اونکا جواب — منہ مین کھلتی ہوئی کلیونکی بھی آواز نہین

باغ مین آکے اسیران قفس کیا بلبلین — سب ہوائین ہین ہوا پر پرواز نہین

ہی یہی تازہ اسیری مین پھڑکنا جو مرا
یا قفس آج نہین بال پر پرواز نہین

غزل ۳۳۴

مدح احباب جو کرتے ہین عنایت ہی فقط
نظم ماہر کی ہی جادو نہین اعجاز نہین

سنہ ۱۲۸۴

کب دل سے دو اغہائے غم مری تن مین نہین
ہون وہ گلچین کہ تنگ جادۂ جیب گلچین گلشن مین نہین

لوث وصلت سے بری ہین جنکے تن دامن پاک ہین
چھینٹ بھی بلبل کے خون کی گل کے دامن مین نہین

گر طلب ہے آبرو کی تو نکل بہر سفر
دیکھ قدر گوہر نایاب معدن مین نہین

خود بخود آراستہ رہتا ہی داغون کا چمن
باغبانکا کام ہرگز میرے گلشن مین نہین

ہی تعدد بھی بتونکا اوسکی وحدت کی دلیل
کب خدائی کا سمان دیر و حرم مین نہین

آہ سوزان سے حفاظت مین ہین دل کے آبلے
برق بھی دہقان کے کچھ کم ہی خرمن مین نہین

قتل جبتک ہو مرا اور دل جیتی ہین شہید
طوق منت کے ہین خط تیغ آ گردن مین نہین

مبتلائی رنج کا ہی عشق یہان ترک وطن
دلفگاری کا الم گوہر کو معدن مین نہین

کیون نہ غم پیدا ہو کہ ہی گنہ آلودہ تو
دیکھ اشکون سے تری کب تیری دامن مین نہین

کیون نہ حاصل ہو ہر رنگ گل مجھی نشو ونما
طایر رنگ چمن ہی خون مرے تن مین نہین

صبح ہو قہقہی کا ذب کیسے ہون اے خورشید حسن
چھاؤن ہی چہرے کی تیرے روز روشن مین نہین

قتل ہو کر تیری کشتہ کی برآئی ہی مراد
ہین گل امید خونکی داغ دامن مین نہین

گرمی سوز درون سے دم الجھی کس طرح
موئی آتش دیدہ ہے تار نفس تن مین نہین

غزل ۴۴

ہی عجب سرگشتگی سی اپنی ماہر بعد مرگ
گردش سنگ فلاخن لوح مدفن مین نہین

شعر ۲۲

شمع وحدت کا مین بزم دہر مین پروانہ ہون
ہی جنون عین خرد جسکا مین وہ دیوانہ ہون

ہی مجھی پستی سی نفرت اوج کا دیوانہ ہون
خوشہ ہی عقد ثریا جسکا مین وہ دانہ ہون

شمع قد گلرخان دہر کا دیوانہ ہون
جسکو کہہ سکتے ہین بلبل بھی مین وہ پروانہ ہون

روح باعث ہے گلہ رسی کا میری ہر مین
شمع سی جس گھر مین ہی اندہیر مین وہ خانہ ہون

کیسی ہی الجھی مضامین ہون سلجھاتی ہین صاف
زلف پیچان سخن کیواسطے مین شانہ ہون

درہو نہین داغ کی قلب بدر کا ہی قبول
گنج نے پنہان کیا جسکو مین وہ ویرانہ ہون

چشمک مژگان اشک آلودہ پروین سے ہی
خاک بھی تجھمین نہین ای شمع پروانہ ہون

حسن قدرت کا تری جلوہ گر تن مین مری
ہون ترا عاشق جو اپنا آپ ہی دیوانہ ہون

قابض ارواح کیا آئین تن پر سوز تک
پر فرشتے کے جہان جلتے ہین مین وہ خانہ ہون

سوز غم مین مر کے نکلا مین لحد سے روز حشر
بعد جلنے کے ہوا پیدا جو مین وہ دانہ ہون

وہ مرا سینہ ہی دار العلم کہتی ہین جسے
قفل ابجد قفل ہے جسکا مین وہ کاشانہ ہون

زیست کے دن پورے کرکے نکلی میرے تن سے روح
جسکو بھرنے نے کیا خالی مین وہ پیمانہ ہون

ناتوانی سے قوی سرگشتگی پر مین رہا
آسیا کو پیس ڈالا جسنے مین وہ دانہ ہون

ہین ازل سے میری گل مین جا اشک آب روان
سیل سے جسکی بنا قایم ہے مین وہ خانہ ہون

فقر مین بھی دل ہی دولت سے توکل کے غنی
گنج ہون باطن مین ظاہر مین گو ویرانہ ہون

الفت دندان دلبر سی بھرا ہی دل مرا | آب گوہر سی جو ملو ہی وہ پیمانہ ہون

سنگ اسود ہی سویدا دل جگہ اصنام کی | شان کعبہ کی ہی پیدا جس سے وہ بتخانہ ہون

داغ عشق ساقی کوثر کا ایا ہے یہی | دست دل سی جو نہین چھٹتا مین وہ پیمانہ ہون

عشق ہی اک گھر کہن ہی میر مکان تنگ کا | جو ستون آہ پر ٹھہرا ہی مین وہ خانہ ہون

منت ہے کیونکر عشق ساقی کوثر پہ وال | قد خم گشتہ سی مفہوم خط پیمانہ ہون

کھر سی میرے قابض ارواح کیونکر خوش نہ جائین | جان دی دی جسنے مہمانکو وہ صاحب خانہ ہون

غزل ۴۵

سنکی ماہر تجکو جاگ اٹھتے ہین اہل بزم سب
جس سے نیند آئی ہو وہ اڑتی ہی وہ افسانہ ہون

شعر ۱۲

کب تنفر فقط ابنائی زمان رکھتی ہین | گرد ہٹجاتی ہے ہم پاؤن جہان رکھتی ہین

بی سبب قبر پہ کب سنگ گران رکھتی ہین | سختی راہ عدم کا یہ نشان رکھتی ہین

کیا کمی دینگی جب سوز نہان رکھتی ہین | اشک ریزی کے لیئے دل کا دہوان رکھتی ہین

